# دُعائے اِعتصام

دُعائے اعتصام

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان ہیں نہایت رحم والے

اَللّٰہُ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۚ۬ لَا

اللہ ہے جس کے سوا کوئی خدا نہیں زندہ ہے قائم اسکو نہ

تَاۡخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّ لَا نَوۡمٌ ؕ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ

اُونگھ آتی ہے اور نہ نیند، اُسی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَ مَا فِی الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ

اور جو کچھ زمین میں ہے کون سفارش کر سکتا ہے اسکے

عِنۡدَہٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِہٖ ؕ یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡہِمۡ

یہاں مگر اُسکے حکم سے جانتا ہے لوگوں کے آگے کے واقعات

وَ مَا خَلۡفَہُمۡ ۚ وَ لَا یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ

اور پیچھے کے اور لوگ احاطہ نہیں کر سکتے اسکے علم میں سے



عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ

کسی چیز پر مگر جس قدر کہ وہ چاہے اس کی کرسی نے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ

آسمانوں کو اور زمین کو سما لیا ہے اور بھاری نہیں ہے اُس پر ان دونوں کی

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ○ لَآ اِكْرَاهَ فِى

حفاظت، اور وہ برتر ہے عظمت والا ہے دین کے معاملہ میں زبردستی

الدِّيْنِ ۙ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

نہیں ہے کہ ہدایت جُدا ہو چکی ہے گمراہی سے پس

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ

اب جو کوئی گمراہ کرنے والے کو نہ مانے اور خدا کا یقین

بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۗ

کرے تو اُس نے اپنے سہارے کے لئے ایک مضبوط حلقہ تھام لیا

لَا انْفِصَامَ لَهَا ۗ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

جس کو ٹوٹنا نہیں ہے اور اللہ سُنتا ہے اور سب کچھ جانتا ہے

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ

اور خدا دوست ہے اُنکا جو یقین کرتے ہیں وہ اُنکو تاریکیوں سے

الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۗ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

نکالتا ہے نور کی طرف اور جو لوگ کافر ہیں

اَوْلِيٰٓـــُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ

اُن کا دوست شیطان ہے وہ اُنکو نور سے گمراہی کی طرف

النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۗ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ

نکالتا ہے (اس وجہ سے) یہ سب دوزخی ہیں

النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○ ایکبار اِعْتَصَمْتُ

جو دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے میں خدا کی پناہ

بِاللّٰهِ الْفَتَّاحِ الْقَابِضِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ

مانگتا ہوں جو کھولنے والا اور روح قبض کرنیوالا ہے اور پناہ خدا کی جو سُنتا اور

الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ

جانتا ہے اُس شیطان سے جو رحمت سے دُور کیا گیا ہے شروع اللہ کے نام سے



الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَاِذَا جَآءَكَ الَّذِيْنَ

جو نہایت رحم والا مہربان ہے، جب تیرے پاس وہ لوگ آویں جو ہمارے

يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ

حکموں کا یقین کرتے ہیں تو اُن لوگوں سے کہو کہ تم پر خدا کا سلام ہو جس نے

رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ اَنَّهٗ مَنْ عَمِلَ

تمہارے لئے رحمت کا وعدہ کیا ہے بیشک جس نے تم میں سے

مِنْكُمْ سُوْٓءًا بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابَ مِنْ بَعْدِهٖ

نادانی سے بُرائی کی پھر توبہ کی اور اپنا عمل

وَاَصْلَحَ فَاَنَّهٗ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ وَكَذٰلِكَ

درست کیا تو بیشک خدا معاف کرنیوالا مہربان ہے، اس قسم کے احکام کی

نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ

تفصیل ہم اسی لئے کرتے ہیں اور تاکہ ظاہر ہو جاوے راہ

الْمُجْرِمِيْنَ ○ قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ

مجرموں کی اور کہہ دو کہ مجھے ممانعت کی گئی ہے کہ بتوں کی

الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ قُلْ لَّآ
پرستش کروں جن کو تم خدا کے سوا پکارتے ہو اے رسول کہدو
اَتَّبِعُ اَهْوَآءَكُمْ قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَآ اَنَا
کہ اگر تمہاری خواہشوں کا پیرو ہو جاؤں تو گمراہ ہو جاؤں گا اور نہ ہونگا
مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ○ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ
ہدایت پانیوالوں میں سے پھر نازل کی تم پر پریشانی کے بعد
بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ
امن کی حالت جو نیند تھی جس نے تم میں سے ایک جماعت کو ڈھانک لیا
وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ
اور ایک جماعت کو اُن کے نفسوں نے پریشانی میں ڈالا کہ خدا کی
بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ
بابت ناحق اور جہالت کی سی بدگمانی کرتے تھے اور کہتے تھے کہ
هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ
اب ہمارے لئے کوئی وسیلہ نہیں (اے محمد) کہدو کہ سب کا فیصلہ

كُلَّهُ لِلّٰهِ ۭ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ

خدا کے ہاتھ میں ہے اسوقت یہ اپنے دلوں میں وہ باتیں پوشیدہ کرتے تھے جو تجھ سے ظاہر

لَكَ ۭ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ

نہیں کرتے تھے اور کہتے تھے کہ اگر ہمارا اختیار ہوتا تو یہاں ہم

مَّا قُتِلْنَا ھٰهُنَا ۭ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ

مارے نہ جاتے تم کہہ دو کہ اگر تم اپنے گھروں میں بھی ہوتے

لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى

تو وہ بھی لوگ جن کے حق میں مارا جانا لکھا ہوا تھا اپنے مقتل کیطرف

مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ

نکل پڑتے اور یہ اسلئے ہوا تاکہ امتحان (ظاہر) کرے خدا وہ بات جو تمہارے دلوں

وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ

میں ہے، اور خالص کرے جو دل میں ہے اور خدا دل کی باتوں

بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ○ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

کو خوب جانتا ہے محمد خدا کا رسول ہے

وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ

اور جو لوگ اُسکے ساتھ ہیں کفّار کے حق میں سخت ہیں اور آپس میں

بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا

رحمدل ہیں رکوع سجدہ کرتے ہیں خدا کا فضل

مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِىْ وُجُوْهِهِمْ

اور خوشی تلاش کرتے ہیں اُن کی پیشانیوں پر

مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِى التَّوْرٰىةِ

سجدے کے نشان ہیں، اُن کی یہی خصلت توریت

وَمَثَلُهُمْ فِى الْاِنْجِيْلِ ۛ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ

اور انجیل میں ہے (کہ نیک لوگ ایسے ہوا کرتے ہیں) اُنکی مثال اُس کھیتی کی طرح

شَطْاَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى

ہے جس نے اپنا سر نکالا پس اُونچا کیا پس وہ سخت ہو کر سیدھی اپنی جڑ پر کھڑی

سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ؕ

ہو جائے (اور) اپنے مالک کو خوش کرے تاکہ ایسے مسلمانوں سے خدا کافروں کو

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

رنج میں لائے اور خدا یقین کرنیوالوں اور نیک عمل کرنیوالوں کیلئے

مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّ اَجْرًا عَظِيْمًا ○ اَلِفْ

مغفرت کا وعدہ کرتا ہے اور ثواب عظیم کا الف

بَا تَا ثَا جِيْمْ حَا خَا دَاْلْ ذَاْلْ رَا

با تا ثا جیم حا خا دال ذال را

زَا سِيْنْ شِيْنْ صَادْ ضَادْ طَا ظَا

زا سین شین صاد ضاد طا ظا

عَيْنْ غَيْنْ فَا قَافْ كَافْ لَامْ مِيْمْ

عین غین فا قاف کاف لام میم

نُوْنْ وَاوْ هَا يَا ○ يَا رَبِّ سَهِّلْ وَ

نون واؤ ہا یا اے خدا ہمارا کام ہمارے لئے

يَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَيْنَا يَا رَبِّ ○

آسان کر اور ہم پر مشکلات نہ ڈال اے پرورش کرنیوالے